اور تعداد اشخاص مین نسبت دیکھی سب جگہہ تباین پایا پھر بیبیون اور لڑکیونکی تعداد مین
نسبت دیکھی تو ۴ اور ۹ مین تباین پایا دونونکو آپسمین ضرب کرلیا ۳۶ ہوئی ۳۶ اور جدات
کی تعداد مین نسبت دیکھی تو تداخل پایا اسلیے ۳۶ مین اصل مسئلہ یعنی ۲۴ کو ضرب دیا تو کل تصحیح
۸۶۴ ہوئی اب ہرایک کے سہامونکو ۳۶ مین ضرب کرلو ہرایک کا سہام ہوجاویگا مثلاً
بیبیون کے سہام پانچ تھے اونکو ۳۶ مین ضرب دیا ۱۸۰ ہوئے یہہ حصہ چارون زوجہ کا
ہوا ہرایک ۴۵ پاویگی اور جدات کے سہام ۷ تھے اونکو ۳۶ مین ضرب دیا تو ۲۵۲
ہوئے یہہ حصہ چھون جدات کا ہوا ہرایک کو ۴۲ ہونگے اور ۲۸ جو سہام لڑکیون کے
تھے اونکو ۳۶ مین ضرب دینے سے ۱۰۰۸ یہہ حصہ تو لڑکیون کا ہوا اور ہرایک کو اونمین سے
۱۱۲ پہونچینگے)۔ اگر مال کے تقسیم کرنے سے پہلے کوئی وارث مرجاوے (مناسخہ
کرنا چاہیے اور اوسکی صورت یہہ ہی کہ) پہلے اول میت کی تصحیح بموجب قواعد گذشتہ کے
کرین اور سہام ہر وارث کا اسمین سے دیدین پھر دوسری میت کے مسئلے کی تصحیح
کرین اور جو کچھ اوسکو پہلی تصحیح سے سہام ملے ہون اون سہامون مین اور دوسری
تصحیح مین نسبت دیکھین اگر وہ سہام دوسری تصحیح پر پوری بٹجاوین تو حاجت ضرب
کی نہوگی دونون مسئلہ تصحیح اول سے درست ہوجاوینگے (مثلاً ایک شخص مرے اور ماں اور
زوجہ اور ایک چچا وارث چھوڑے اور پھر اوسکی زوجہ مرے اور ایک سگا بھائی اور
سگی بہن وارث رہین تو پہلے میت اول کے مسئلے کو جو دیکھا تو ۱۲ سے نکلتا ہے
جسمین سے چار سہام یعنی تہائی ماں کو اور تین زوجہ کو اور باقی پانچ سہام چچا کو ملینگے
اور دوسری میت کی جو تصحیح کی تو تین سے ہوئے جسمین سے دو ۲ اوسکے بھائی
اور ایک بہن کو پونہچتی ہین اور تین ہی سہام زوجہ کو تصحیح اول سے ملے تھے پس وہ تصحیح

ثانی پر پوری تقسیم ہو گئے تو اب حاجت ضرب کی نہین مال کے ۱۲ سہام کرکے ۴ میت کی مان کو اور ۵ چچا کو اور دو سالے اور ایک سالی کو دیدین) اور اگر دوسری تصحیح کے عدد پر میت ثانی کے سہام پورے نہ بٹین تو ان دونون مین نسبت دیکھین اگر دونون مین توافق ہو تو وہی وفق تصحیح ثانی کا لیکر تصحیح اول مین ضرب کرین (جیسے پہلی مثال مین مان مرجاوے اور ایک بیٹی اور ایک بھائی اور ایک بہن وارث چھوڑے تو پہلے میت کی تصحیح تو ۱۲ سے تھی اوسمین سے چار مان کو ملے تھے اب اسکے وارثون کی جو تصحیح کی تو چھ سے ہوتی ہی جسمین سے تین اوسکی بیٹی کو اور دو بھائی کو اور ایک بہن کو ملتا ہی اور اس چھ اور چار مین نسبت توافق بالنصف کی ہی اسلیے ۶ کا وفق یعنی آدہا لیکر تصحیح اول یعنے ۱۲ مین ضرب کرینگے تو ۳۶ کل دونون مسئلونکی تصحیح ہوجاویگی اور اگر دوم تصحیح اور میت دوم کے سہامون مین تداخل ہو اور تصحیح ثانی کے عدد زیادہ ہون تو اوسکو حکم توافق کا ہوگا یعنے بموجب سہام میت ثانی کے وفق تصحیح ثانی کا نکالکر اوسکو مسئلہ اول کی تصحیح مین ضرب کرنا چاہیے) اور اگر تصحیح دوم اور میت دوم کے سہامو نمین تباین ہو تو کل تصحیح اول مین ضرب کرنا چاہیے (مثلاً مثال گذشتہ مین چچا مرجاوے اور ایک بیٹا اور دو بیٹیان وارث چھوڑی تو اوسکی تصحیح ۴ سے ہوگی اور اوسکے سہام میت اول سے پانچ تھے اور ان دونو نمین تباین ہی تو کل چار کو تصحیح اول ۱۲ مین ضرب کرکے ۴۸ کو دونون مسئلونکی تصحیح کہینگے — جب معلوم ہو جاوے کہ دونون مسئلون کی تصحیح یہہ عدد ہوا تو) میت اول کے وارثون کے سہام (تباین کی صورتمین) تصحیح دوم کے کل مین ضرب کرو اور (توافق کی صورتمین) اوسکی وفق مین (غرضکہ جس عدد مین تصحیح اول کو ضرب دیا ہو اوسمین

اوسکے وارثون کے سہام کو ضرب کرو حاصل ضرب وارثونکا حصہ ہوگا) اور میت
ثانی کے وارثون کے سہام کو (درصورت تباین اوسکے) کل ما فی الیدمین (یعنی
جو سہام اوسکو میت اول سے ملے تھے اونمین ضرب کرو) اور (درصورت توافق) مافی الید
کے وفق مین (حاصل ضرب وارثان میت ثانی کے سہام تصحیح کل مین ہونگے۔ اور
اگر حصہ ایک فریق کو میت اول کے وارثونمین سے اوس عدد مین ضرب کرو جسمین
اصل مسئلے کو ضرب دیا ہی تو حاصل ضرب حصہ ہر فریق کا ہوگا (جاننا چاہیے کہ پہلے
جو وارثون کے سہام دریافت کرنے کی ترکیب لکھی ہی اوس سے مراد کل سہام کل
وارثون کے ہیں اب اس بیان مین ترکیب ہر فرقے کی علیحدہ علیحدہ حصہ معلوم کرنے
کی بیان کی مگر مناسخہ مین کل سہامون کے دریافت کرنیکی چندان ضرورت نہین
ہوتی لہذا ترتیب دوم استعمال کرنی کافی ہے) اور میت ثانی کے ہر فریق کا حصہ بھی
اسیطرح معلوم کرنا چاہیے کہ ہر وارث کے سہام کو کل ما فی الیدیا اوسکے وفق مین
ضرب دیلینا چاہیے اب ہر فریق مین سے ایک ایک شخص کا حصہ دریافت کرنا چاہین
تو دیکھین کہ اصل مسئلے سے اوس فریق کو کتنے سہام ملے ہین جتنے اوسکے سہام اصل
مسئلے مین سے ہون اونکو اس فرقے کی شمار سے نسبت لگاوین کہ اون سہامونسے ایک کو
کتنا ملتا ہی جتنا حساب سے پڑے وہ تنا ہی اوس عدد مین سے جو اصل مسئلے مین ضرب ہوا
اوسکو دیدین (مثلاً مثال بالا مین میت کی چار بیبیان اور نو لڑکیان اور چھ جدات
تھین اونکا اصل مسئلہ ۲۴ تہا اور اوسکو ۳۶ مین ضرب کرکے تصحیح کی تھی ۸۶۴۔
اور چار زوجات کا حصہ اصل مسئلے مین سے ۵ تھے اور پانچ مین سے ۴ کو دیکھا تو سواسوا
پونہچتا ہی اگر ۳۶ کو سوایا کرین تو ۴۵ ہوتے ہین یہی حصہ ہر ایک کا ہوتا ہے لیکن

سہل ترکیب یہ ہی کہ ہر فریق کے سہام بموجب بیان سابق دریافت کرکے اونکو اس
فریق کے شمار پر تقسیم کردین خارج قسمت ایک کا حصہ ہوگا مثلاً مثال مذکورہ مین
چار زوجات کا حصہ پانچ ضرب کیے ہوئے ۳۶ مین یعنی ۱۸۰ اور اوسکو اگر ۴ پر
تقسیم کردین تو خارج قسمت ۴۵ ہوتے ہین جو حصہ ایک زوجہ کا ہی۔ اور اگر مناسخہ مین
دو سے زیادہ میت ہون تو دو میتون کی تصحیح بموجب بیان سابق کرکے اسکو بجائے
میت اول کے شمار کرین اور سوم کو بجائے [illegible] عمل مین لاوین [illegible]
مذکور ہوئی) اگر میت کے ترکہ کو وارثون مین تقسیم کرنا ہو تو تصحیح [illegible]
کو پہونچی اوسکو کل ترکہ مین ضرب دے اور حاصل ضرب کو تصحیح پر بانٹ دے [illegible] خارج قسمت [illegible]
مذکور کا حصہ ترکہ [illegible] گذشتہ بالا مین [illegible] چار زوجات [illegible]
اور چھہ بیدات [illegible] تصحیح ۱۴۴۰ [illegible] حصہ ہر ایک زوجہ کا ۴۵ اور لڑکی کا ۱۱۲
اور جدہ کا ۴۲ تھا اگر ترکہ میت ۹۰ روپیہ فرض کرین اور دریافت کیا چاہین کہ ہر
وارث کا کیا حصہ ہوگا تو اول ایک زوجہ کا حصہ دریافت کیا یعنی ۴۵ اوسکے سہام تھے
اوسکو کل ترکہ یعنی ۹۰ مین ضرب کیا تو ۴۰۵۰ ہوئی اوسکو تصحیح پر یعنی ۱۴۴۰ پر تقسیم
کیا خارج قسمت ۲ ہوئے ۱۱۷۰ بچے انکے آنے کئے تو ۱۸۷۲۰ ہوئے اونکو پھر ۱۴۴۰
پر بانٹا تو ۱۳ خارج قسمت ہوئی اور کچھہ نہ بچا معلوم ہوا کہ ہر زوجہ کا حصہ دو روپیے
تیرہ آنے ہوتے ہین اور لڑکی کے حصے ۱۱۲ کو ۹۰ مین ضرب دیا ۱۰۰۸۰ ہوئے انکو
۱۴۴۰ پر تقسیم کیا تو پورے سات نکلے معلوم ہوا کہ ہر لڑکی کا حصہ سات روپیہ ہین اور
جدہ کا حصہ ۴۲ ہی انکو ۹۰ مین ضرب دیا تو ۳۷۸۰ ہوئی اوسکو ۱۴۴۰ پر بانٹا تو ۲
نکلے اور ۹۰۰ بچے اسکے آنے کیے ۱۴۴۰۰ ہوئی اور ۱۴۴۰ پر بانٹنے سے ۱۰ آنے

باہم قسمت ہوئے اس سے معلوم ہوا کہ جدہ کا حصہ ۲ روپیہ ۱۰ آنہ ہوتے ہین) اور طرح (اگر) قرضخواہ ہون یعنی قرضہ (میت کے ذمی ہو اور اوسکا ترکہ سب کو نہ پورا پڑے تو سب قرضے کی تعداد کو بجائے تصحیح کرنا چاہیے اور ہر شخص کے قرض کی مقدار کو بجاے وارث کے سہامونکے اور ایک شخص کے قرضے کو ترکے مین ضرب دیکر مجموع قرضہ پر بانٹ دینا چاہیے (خارج کی تعداد اوس قرضخواہ کو ملیگی مثلاً زید کا قرضہ میت کے ذمی ۴۰ روپیہ اور عمرو کا ۶۰ روپیہ اور بکر کا ۸۰ روپیہ اور خالد کا ۱۲۰ روپیہ ہی اور ترکہ میت کا کل سو روپیہ ہی تو اب کل قرضونکی جمع کرکے جو دیکھا تو ۳۰۰ ہوئے اسکو بجای تصحیح رکھا اب ہر ایک کا حصہ اسطرح نکالا کہ اول زید کے قرضہ ۴۰ کو ترکے مین یعنی ۱۰۰ مین ضرب دیا ۴۰۰۰ ہوئے اوسکو ۳۰۰ پر تقسیم کیا تو ۱۳ روپیہ ۵ آنے اور ایک تہائی آنے کی یعنی چار پائی زید کا حصہ ہوا اور علیٰ ہذا القیاس اور ونکا حصہ نکال سکتے ہین)۔ اگر میت کے وارثون مین سے کوئی کچھ مال لیکر صلح کرلے تو اوسکو ایسا سمجھو کہ گویا وارثون مین تہائی نہین اور ترکے مین ہی وہ مال نکال ڈالو جسپر صلح کی ہو اور باقی کو باقی وارثون تقسیم کردو یعنی اول تصحیح مسئلہ کی مع اوس وارث کرنی چاہیے پہر اوسکے سہام تصحیح مین سے خارج کردینے چاہیین تو گویا بعد نکالنے کے جو رہینگے وہی تصحیح اصل سمجھی جاویگی اور باقی ترکے کو بقیہ وارثون مین بموجب قواعد مذکورہ بالا تقسیم کردینا چاہیے) وَاٰخِرُ دَعْوٰینَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

قطعہ تاریخ ختم ترجمہ از مترجم عفی عنہ

نئی فقہی مسائل مین کتاب بےنظیر احسن
نہو وے سیر جسکے دیکھنے سے نفس شائق کا
کہا ختم اسکا مین چاہا تو ہاتف غیب سے بولا
لکھو گنج حقائق ترجمہ کنز الدقائق کا
۱۲۸۴

# تمہید طبع بار دوم

جب اول بار ترجمہ چھپ کر منتشر ہوا تو چند احباب نے فرمایا کہ
بعض جا اس ترجمے کی عبارت کنز مطبوعۂ حال سے مختلف ہے
اسلیے مین نے اس دفعہ حرف بحرف کنز مطبوعہ کے موافق
ترجمے کو بدل دیا اور بہت جگہہ محو و اثبات کرنا پڑا جن لوگوں
پاس اول بار کا چھپا ہوا نسخہ ہو وہ اوسکو اس دفعہ کے طبع
موافق کرلین کہ یہہ نہایت صحیح ہے اور عینی سے بھی مطابق کرلیا گیا

## اشتہار

اِس ترجمے کے حقوق مین نے ہدایت یار خانصاحب ولد
الہ یار خانصاحب تاجر کتب بریلوی کو بخش دیے ہین آئندہ
مجھے اور میرے ورثہ اور دیگر اہل مطابع کو اختیار نہین کہ بغیر
اجازت خانصاحب موصوف اِسکو طبع کرین